دریغ نہیں کرتے۔ پچھلے ہی مہینے میری ایسی حرکت پر ایک شخص نے غصے سے مجھے اس بیدردی سے مارا کہ چہرہ لہولہان ہوگیا۔ بایاں رخسار پھٹ گیا۔ اس کا نشان ہلال کی صورت میں اب تک موجود ہے۔ لیکن میری دیوانگی میں پھر بھی فرق نہ آیا۔ جی چاہتا ہے' کوئی سر پر جوتا مار کر کہے۔ "ابے گھر بسائے گا؟"

کوئی ٹھوکر مار کر کہے۔ "الو کے پٹھے باپ بنے گا؟"

کوئی میرے منہ پر تھوک کر کہے۔ "کیوں بے' اپنے بچوں کا مستقبل روشن بنائے گا؟"

لوگو! خدا کے لیے مجھے اس طرح قہر آلود نظروں سے نہ دیکھو۔ میرے حال پر یوں نہ ہنسو۔ میں پاگل اور دیوانہ نہیں ہوں۔ میں اپنے ہوش وحواس میں ہوں۔ میں انسان کے ہاتھوں ستایا ہوا ایک انسان ہوں' ایک باپ ہوں۔

لو میں نے تمہارے آگے ہاتھ پھیلا دیے۔

دل صاحب اولاد سے' انصاف طلب ہے!



# بھگوان داس درکھان

کچہری شروع نہیں ہوئی تھی۔ جس کمرے میں مقدمات کی سماعت ہوتی تھی ابھی تک خالی تھا۔ البتہ صدر دروازے کی دہلیز کے پاس دو ملازم کواڑوں سے ٹیک لگائے فرش پر پھسکڑ مارے بیٹھے تھے۔ کمرے کے بیچوں بیچ دیوار سے ذرا ہٹ کر رنگیل کھٹ پڑی تھی۔ یہ چوڑا چکلا پلنگ تھا۔ اس کے پائے اونچے اونچے تھے۔ ان پر رنگ روغن سے نہایت خوشنما نقش و نگار بنے تھے۔ پلنگ پر صاف ستھری جھلکتی ہوئی سفید چادر بچھی تھی۔ پائتی کی جانب دوہتی تھی۔ اس پر رنگین دھاگوں سے دیدہ زیب کشیدہ کاری کی گئی تھی اور حاشیہ سرخ ٹول کا تھا۔ سرہانے بڑے بڑے کارنامے دبیز تکیے رکھے تھے۔

کمرے کے آگے طویل برآمدہ تھا۔ برآمدے کے سامنے وسیع احاطہ تھا۔ جس کے مشرقی گوشے میں گھنے درختوں کا جھنڈ تھا۔ برآمدے میں اور درختوں کے نیچے مزارعے، بزگر اور مختلف پیشوں سے تعلق رکھنے والے کی جگہ جگہ چھوٹی بڑی ٹولیوں میں بیٹھے تھے۔ ان میں بڑی تعداد ایسے مرد اور عورتوں کی تھی جن کے مقدمات سردار کی کچہری میں زیر سماعت تھے یا جن کی سماعت ابھی شروع نہیں ہوئی تھی۔ وہ ہنس رہے تھے۔ باتیں کر رہے تھے یا اپنے مقدمات کے بارے میں ایک دوسرے سے تبادلہ خیال کر رہے تھے۔ ان کی ملی جلی آوازوں کا شور آہستہ آہستہ ابھر رہا تھا جس میں سرائیکی کے ساتھ ساتھ کہیں کہیں بلوچی کی آمیزش تھی۔

تمام آوازیں یکا یک بند ہو گئیں۔ ہر طرف گہری خاموشی چھا گئی۔ کچہری کے صدر دروازے کی دہلیز پر بیٹھے ہوئے دونوں ملازم گھبرا کر اٹھے اور نظریں جھکا کر مستعدی سے کھڑے ہو گئے۔ دیکھتے ہی دیکھتے دروازے پر سردار شہ زور خان مزاری نمودار ہوا وہ گھٹنوں سے بھی نیچی لمبی قمیض اور پورے بیس گز کی گھیر دار شلوار پہنے ہوئے تھا اس کے اجلے لباس پر عطر لگا تھا جس کی تیز خوشبو سے کمرے کی فضا مہکنے لگی۔ اس کی سیاہ داڑھی خوب گھنی تھی۔ مونچھیں بھی گھنی تھیں اور چڑھی ہوئی تھیں۔ آنکھوں سے جلال ٹپکتا تھا۔ چہرے پر رعب و دبدبہ تھا۔ عقب میں اس کا کم دار چاکر خان سرگانی اور حویلی کا ماشیا تھا۔ دونوں گردنیں جھکائے اس کے پیچھے پیچھے چل رہے تھے۔

سردار کو دیکھتے ہی ملازموں نے آگے بڑھ کر اس کے پیروں کو ہاتھ لگا کر پیرن پون کیا۔ اونچی آواز سے دعائیہ جملے ادا کئے۔

''سیں سردار سدا جیویں۔ سکھی صحت ہوویں، خیر خیریت ہووے، بالیں بچیں سکھی صحت ہوویں، رب راضی باضی ہووے۔''

سردار مزاری نے ہولے ہولے گردن ہلائی اور ان کی جانب دیکھے بغیر کہا۔ ''خیر خیر صلائے۔'' وہ گردن اٹھائے آہستہ آہستہ آگے بڑھا۔ پلنگ کے قریب گیا۔ ٹانگیں سمیٹ کر اوپر پہنچا۔ چاکر خان سرگانی نے جھک کر اس کے پیروں سے کھسے اتارے۔ سردار تکیوں سے ٹیک لگا کر بیٹھ گیا۔ اس نے دونوں پیروں کے پنجے جوڑ کر ایک دوسرے سے ملائے اور گھٹنے اٹھا کر اونچے کر لیے سرگانی کے اشارے پر ایک ملازم بڑھ کر آگے آیا۔ اس کے ہاتھ میں خیری تھی۔ یہ سفید ململ کا ڈھائی گز لمبا ٹکڑا تھا جسے تہہ کر کے لگ بھگ چھ انچ چوڑا کر لیا گیا تھا۔ ملازم جھکا اور اور نہایت مستعدی سے خیری اس کی کمر اور گھٹنوں کے گرد لپیٹ کر بغل بندی کر دی۔ پھر خیری کے دونوں سرے جوڑ کر اس طرح دمولگایا کہ آنکھوں کے سوا چہرے کا بیشتر حصہ چھپ گیا۔

بلوچ نژاد سرائیکی کی روایت کے مطابق جب سردار اس طرح ولیٹھ مار کر بیٹھ گیا تو ایک ملازم نے حقہ تازہ کر کے پلنگ کے قریب اسٹول پر رکھ دیا۔ سردار نے حقے کی نے سنبھالی اور ہونٹوں میں دبا کر کش لگانے لگا۔ تمباکو کی خوشبو کمرے میں پھیلنے لگی۔ مالشیا فوراً سردار مزاری کی پشت پر پہنچا اور چابک دستی سے اس کے کندھے اور کمر ہولے ہولے دبانے لگا۔

کچہری کی کارروائی کا آغاز ہوا تو چاکر خان سرگانی نے' جو پیش کار کے فرائض انجام دے رہا تھا' پہلا مقدمہ سماعت کے لیے پیش کیا۔ ملزم گلہ بان تھا اور سردار کے روبرو گردن جھکائے سہما ہوا کھڑا تھا۔ اس کے خلاف یہ الزام تھا کہ اس کے ریوڑ کی دو بھیڑیں سردار مزاری کے ایک کھیت میں گھس گئی تھیں اور مکی کے کئی پودوں کو نقصان پہنچایا تھا۔ گلہ بان گڑگڑا کر معافی مانگتا رہا۔ قسمیں کھا کر یقین دلاتا رہا کہ آئندہ ایسی غلطی سرزد نہیں ہوگی مگر اس کی ایک نہ سنی گئی۔ سردار کی نظر میں جرم کی نوعیت سنگین تھی لہٰذا اسے جرمانے میں پانچ بھیڑیں مال خانے میں پہنچانے کے علاوہ تین مہینے جیل میں قید رکھنے کی سزا دی گئی۔

چاکر خان سرگانی نے دبی زبان سے مطلع کیا۔ ''سیں سردار! جیل میں جگہ نہیں ہے۔''

''جیل میں جگہ نہیں ہے تو مجرم کو سکے کھوہ میں ڈال دیا جائے۔'' سردار مزاری نے حکم صادر کیا۔ ''جب تک جیل میں جگہ نہیں ہے سزا پانے والے تمام قیدیوں کو سکے کھوہ میں بند کیا جائے۔''

سکے کھوہ اندھے کنوئیں تھے۔ یہ چوڑے دہانے کے ایسے بڑے بڑے کنوئیں تھے جو کبھی آبپاشی کے کام آتے تھے مگر خشک ہو جانے کے باعث نہ ان میں اب پانی تھا اور نہ اس کے نکلنے کا کوئی امکان تھا۔ سردار کی نجی جیل جب قیدیوں سے بھر جاتی اور اس میں مزید گنجائش نہ رہتی تو قیدیوں کو سکے کھوہ میں بند کر دیا جاتا۔ وہ اندھے کنوئیں میں اٹھتے بیٹھتے' سوتے' کھانا کھاتے اور وہیں پیشاب پاخانے سے فارغ بھی ہوتے۔ انہیں کسی سے ملنے کی اجازت ہوتی نہ بات کرنے کی۔ کھانا پانی مقررہ وقت پر صبح وشام رسی

سے باندھ کر پہنچا دیا جاتا۔ جاڑا ہو گرمی ہو یا برسات' وہ کھوہ سے باہر نہ آ سکتے۔ البتہ موسم سرما میں قیدیوں کو ایک کمبل دے دیا جاتا اور وہ بھی ان کے لواحقین مہیا کرتے۔ قیدیوں کو جو کھانا دیا جاتا' خواہ وہ سردار کی نجی جیل میں بند ہوں یا سکے کھوہ میں' اس کی قیمت بھی عزیز و اقارب ہی ادا کرتے۔ اگر قیمت ادا نہ ہوتی تو قیدیوں کو فاقہ کرنا پڑتا۔ اکثر قیدی مسلسل فاقہ کشی سے سسک کر مر جاتے۔ سکے کھوہ میں سانپ' بچھو اور ایسے ہی زہریلے کیڑے مکوڑے بھی ہوتے جو قیدیوں کی ہلاکت کا سبب بنتے۔

سردار کا فیصلہ صادر ہونے کے بعد اس پر فوری طور پر عمل درآمد شروع ہو گیا۔ جرمانے کی ادائیگی اور سکے کھوہ میں قید کرنے کی غرض سے مجرم کو کشاں کشاں کچہری سے باہر لے جایا گیا۔ سردار کا فیصلہ آخری اور اٹل فیصلہ تھا۔ اس کے خلاف کسی بھی عدالت میں نہ عذرداری ہو سکتی ہے نہ اپیل۔

چاکر خان سرگانی نے دوسرا مقدمہ پیش کیا۔ یہ مقدمہ سردار شہ زور خان مزاری کے روبرو پہلی بار پیش نہیں کیا گیا تھا۔ اس کی سماعت لگ بھگ چار مہینے سے جاری تھی۔ اب تک کئی پیشیاں پڑ چکی تھیں۔ مقدمہ خاصا پیچیدہ اور نہایت سنگین تھا۔ لہٰذا سردار مزاری مصلحت اندیشی سے کام لیتے ہوئے اسے قصداً طول دے رہا تھا تاکہ گزرے وقت کے ساتھ ساتھ فریقین کے دلوں میں پایا جانے والا شدید غم و غصہ سرد پڑ جائے اور اس کے فیصلے سے ہر فریق اس طرح مطمئن ہو جائے کہ دلوں سے کدورت اور رنجش مٹ جائے۔

یہ پانی کی تقسیم کا پرانا تنازعہ تھا۔ نوعیت اس کی یہ تھی کہ فریقین ایک ہی رودکوہی سے اپنی فصلوں کو سیراب کرتے تھے۔ رودکوہی کے کھڈ میں پانی کا ذخیرہ کم تھا اور فصلوں کے لیے ضرورت زیادہ تھی۔ انجام کار پانی کی تقسیم پر جھگڑا پیدا ہوا۔ ایسے جھگڑے ان بارانی علاقوں میں اکثر ہوتے ہیں جہاں رودکوہیوں سے کھیتوں کو پانی دیا جاتا ہے۔ ڈیرہ غازی خان اور اس کے قرب و جوار کے کوہستانی علاقے میں آبپاشی کا یہ نظام بہت قدیم ہے۔ اتنا قدیم کہ صحیح طور پر یہ بھی علم نہیں کہ کب رائج ہوا اور کس نے کیا۔

اس نظام آبپاشی کے تحت بارش کا پانی ایک طرف تو ضائع ہونے سے بچایا جاتا ہے اور دوسری طرف اسے زراعت کے لیے زیادہ سے زیادہ کارآمد بنانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ ہوتا یہ ہے کہ جب کوہساروں پر بارش ہوتی تو پانی اونچی نیچی چوٹیوں اور چٹانوں کی بلندیوں سے نشیب کی جانب نہایت تیز رفتاری سے بہتا ہے۔ مشہور ہے کہ اس کے تیز دھارے میں ایسی کاٹ ہوتی ہے کہ اگر اونٹ زد میں آ جائے تو اس کے پیروں اور کوچوں کی ہڈیاں بھی آری کی طرح کاٹ دیتا ہے۔

یہ برساتی پانی آن کی آن میں طغیانی اور سیلاب کی صورت اختیار کر لیتا ہے۔ اس کے تیز اور تند ریلے میں مسافروں سے بھری ہوئی بسیں بہہ جاتی ہیں۔ فصلیں برباد ہو جاتی ہیں۔ انسان اور مویشی بہہ جاتے ہیں' مٹی اور گھاس پھوس کے بنے ہوئے مکان ڈھے

جاتے ہیں۔ ہر طرف جل تھل ہو جاتا ہے۔ تباہی اور بربادی کا بازار گرم ہو جاتا ہے۔ یہی پانی جو پہاڑوں اور کوہساروں کے دامن میں بسنے والوں کے لیے باران رحمت بن سکتا ہے زحمت اور مصیبت بن جاتا ہے۔

لیکن وہ مقامات جہاں رودکوہیاں موجود ہیں اس تباہی سے محفوظ رہتے ہیں۔ ان مقامات پر پانی کے تیز بہاؤ کا رخ موڑنے کے لیے ڈھلان پر جگہ جگہ مٹی اور پتھروں کے مضبوط اور اونچے اونچے پشتے بنائے گئے ہیں۔ اس طرح بارش کا پانی چھوٹی بڑی نالیوں سے بہہ کر اس زمین کو سیراب کرتا ہے جس پر کھیتی باڑی ہوتی ہے۔ مگر ایسی بارانی زمین پر عام طور پر صرف ایک فصل ہوتی ہے اور وہ خریف کی فصل ہوتی ہے جس میں مکئی کے علاوہ جوار اور باجرہ پیدا ہوتا ہے۔

ایسی رودکوہیاں کوہستانی سلسلے کی تلیٹی میں جگہ جگہ دیکھنے میں آتی ہیں۔ لیکن متنازعہ رودکوہی عام رودکوہیوں سے مختلف تھی۔ زیادہ کارآمد اور دیرپا بھی تھی۔ اپنی نوعیت اور افادیت کے اعتبار سے وہ ایک چھوٹے سے بند کی مانند تھی۔ اس کی تعمیر اس طرح کی گئی تھی کہ بارش کا پانی کا تیز دھار پشتوں سے ٹکرا کر جب اپنا راستہ بدلتا تو نالیوں سے گزرتا ہوا نشیب میں اس طرح بہہ کر جاتا جہاں زمین کھود کر پانی کا ذخیرہ کرنے کا نہایت مناسب انتظام تھا۔ پانی کا ذخیرہ سطح زمین سے کسی قدر بلندی پر تھا اور اس کا بڑا حصہ ایک وسیع غار کے اندر دور دور تک پھیلا تھا۔

یہ ذخیرہ آب جسے مقامی بولی میں کھڈ کہا جاتا ہے۔ کوہستانی چٹانوں کے سخت اور بڑے بڑے پتھر توڑ پھوڑ کر نہایت محنت اور جانفشانی سے بنایا گیا تھا۔ تاکہ موسم گرما میں پانی خشک ہونے سے محفوظ رہے۔ کھڈ کا پانی عام گھریلو استعمال کے بھی کام آتا تھا۔ کھڈ سے کھیتوں کو سیراب کرنے کے لیے کاریز اور نالیاں بنائی گئی تھیں جو خریف کے علاوہ کبھی کبھی ربیع کی فصل کی کاشت کے واسطے بھی پانی مہیا کرتی تھیں۔

فریقین کا تعلق تمن مزاری کے رستمانی اور مصدانی قبائل سے تھا۔ وہ کوہ سلیمانی کے جنوبی سلسلے کے دامن میں کھیتی باری کے ساتھ ساتھ گلہ بانی بھی کرتے تھے۔ مشترکہ رودکوہی سے اپنے کھیتوں کو پانی دیتے تھے۔ یہ علاقہ بلوچستان کے بگٹی قبائل کے مسکن ڈیرہ بگٹی سے متصل ہے جو شہ زور خان مزاری کی ایک بلوچ بیوی کو باپ کی طرف سے ترکے میں ملا تھا۔ چنانچہ اب وہ اس کی جاگیر میں شامل تھا۔

پانی کی تقسیم کا قضیہ بڑھ کر رفتہ رفتہ رستمانیوں اور مصدانیوں کے درمیان پرانی قبائلی دشمنی کی شکل اختیار کرتا گیا۔ انتقامی کارروائی کے طور پر مویشی اٹھا لیے جاتے۔ فصلوں کو نقصان پہنچانے کی کوشش کی جاتی' رات کے اندھیرے میں چوری چھپے پانی کے

بہاؤ کا رخ موڑ دیا جاتا۔ ذخیرہ آب یعنی کھڈ کے دہانے سے رکاوٹیں ہٹا دی جاتیں اور اپنے کھیتوں کو زیادہ سے زیادہ سیراب کرنے کی غرض سے پانی کی چوری کی جاتی۔

کئی بار لڑائی جھگڑے ہوئے مگر پچھلے دنوں زبردست مسلح تصادم ہوا۔ تصادم سے قبل باقاعدہ فریق مخالف کو للکار کر خبردار کیا گیا تھا تاکہ وہ پوری تیاری کے ساتھ مقابلے پر آئے چنانچہ فریقین نے اپنے اپنے قبیلے سے جنگ آزماؤں اور سورماؤں کو اکٹھا کیا۔ رات بھر جاگتے رہے۔ صلاح مشورہ کرتے رہے۔ اپنی اور دشمن کی حربی قوت کا تجزیہ کرتے رہے اور اس کی روشنی میں موثر جنگی حکمت عملی اختیار کرنے کے منصوبے بناتے رہے۔

رات آنکھوں میں کٹی۔ سورج طلوع ہوا۔ دھوپ کوہساروں کی چوٹیوں سے پھسلتی ہوئی نیچے اترنے لگی۔ صبح ہوگئی۔ وہ کمربستہ ہو کر ہمکل کے مقام پر پہنچ گئے۔ وہ نہایت جوش وخروش سے نعرے لگا رہے تھے۔ ڈھول بجا رہے تھے۔ پگڑیاں اچھال رہے تھے۔ ہاتھوں میں دبے ہوئے ہتھیاروں کو سروں سے اوپر اٹھا کر لہرا رہے تھے۔ طرح طرح سے خون کو گرما رہے تھے۔ اپنے حوصلے بلند کر رہے تھے۔ بلوچوں کی حربی اصطلاح میں یہ میل کشی تھی۔

وہ کچھ دیر تک آمنے سامنے کھڑے رہے۔ میل کشی کے ذریعے اپنی قوت اور جرات کا مظاہرہ کرتے رہے۔ پھر تلواریں سونت کر اور تبر نما کلہاڑیاں اور دوسرے اسلحہ سنبھال کر وہ آگے بڑھے اور داڑھیوں دانتوں تلے دبا کر غیظ وغضب کے عالم میں ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑے۔ تلوار تلوار سے اور کلہاڑی کلہاڑی سے ٹکرائی۔ گرد کے بادل اٹھے۔ فضا دھواں دھواں ہوگئی۔ نعرے بلند سے بلندتر ہوتے گئے۔ شور بڑھتا گیا۔ ہر طرف خون کے چھینٹے اڑنے لگے۔

غضب کا رن پڑا۔ مگر بہت زیادہ خون خرابے کی نوبت نہ آئی۔ ہوا یہ کہ لڑائی شروع ہوتے ہی ایک ہندو چیختا' چلاتا' دہائی دیتا ایک سمت سے نمودار ہوا اور تیزی سے دوڑتا ہوا قریب پہنچ گیا۔ اس کا نام بھگوان داس تھا۔ ادھیڑ عمر تھا۔ سر اور داڑھی کے بال کھچڑی تھے۔ مگر جسم مضبوط تھا۔ قد اونچا تھا۔ پیشے کے اعتبار سے وہ درکھان تھا یعنی بڑھئی ہونے کے ساتھ ساتھ معمار کا کام بھی کرتا تھا۔ وہ پڑوس کی بستی کوٹلا شیخ میں رہتا تھا۔ اس کے علاوہ کوٹلا شیخ میں ہندوؤں کے کئی اور خاندان بھی آباد تھے جو کھیتی باڑی کرتے تھے۔ گلہ بانی کرتے تھے یا بھگوان داس درکھان کی طرح محنت مزدوری کرتے تھے۔

بھگوان داس درکھان بھاگ دوڑ کرنے کے باعث بری طرح ہانپ رہا تھا۔ اس کا چہرہ پسینے سے شرابور تھا۔ پگڑی کھل کر گلے میں آ گئی تھی۔ سر کے لمبے لمبے بال بکھرے ہوئے تھے۔ ہمکل کی اطلاع سورج نکلنے سے پہلے ہی اسے مل گئی تھی۔ اطلاع ملتے ہی وہ

تاروں کی چھاؤں میں گھر سے نکل کھڑا ہوا۔ اس نے ہنگل کے مقام پر جلد سے جلد پہنچنے کی کوشش کی اور افتاں وخیزاں بروقت پہنچنے میں کامیاب بھی ہوگیا۔ اس نے نہایت جرات اور بیباکی کا مظاہرہ کیا۔ اپنی جان کی بازی لگا کر بے دھڑک لڑنے والوں کی صفوں میں گھس گیا۔ میرٹھ کرنے کے لیے چیخ چیخ کر دہائی دیتا رہا۔ اوران کے درمیان چٹان کی مانند تن کر کھڑا ہوگیا۔ اس نے دونوں ہاتھ بلند کئے۔ تلواروں اور کلہاڑیوں کے وار ہاتھوں پر روکے۔ زخمی ہوا اور زخموں سے نڈھال ہوکر گر پڑا۔

اس نے کشت وخون بند کرانے کے لیے یہ حربہ آزمایا تھے جسے بلوچی میں میرٹھ کہا جاتا ہے۔ بھگوان داس درکھان ہندو تھا۔ اور ہندو چونکہ اقلیت میں ہیں لہٰذا مسلمان بلوچ اپنی اعلیٰ قبائلی روایات کے مطابق ان کی جان ومال کا اس حدتک خیال رکھتے ہیں کہ انہیں میار سمجھا جاتا ہے۔ کسی کو میار بنانے کے بعد اس کا خون بہانا یا کسی طور گزند پہنچانا بلوچوں کے قبائلی ضابطہ اخلاق کی رو سے نہایت مکروہ اور قابل مواخذہ فعل قرار دیا جاتا ہے۔ چنانچہ بھگوان داس درکھان کی کوشش اور جرات رندانہ بارآور ثابت ہوئی۔ ہنگامہ کارزار سرد پڑ گیا۔ اٹھے ہوئے ہاتھ رک گئے۔ جو جہاں تھا وہیں ٹھہر گیا۔ لڑائی فوراً بند ہوگئی۔ ویسے میرٹھ کے لیے اس ہندو درکھان کے علاوہ اگر کوئی سیدزادہ قرآن شریف اٹھائے برسر پیکار فریقین کے درمیان آجاتا یا قبیلوں کی چند بوڑھیاں سر کھولے بال بکھرائے گلے میں چادر ڈالے عین لڑائی کے دوران رزم گاہ میں پہنچ جاتیں تو ان کے احترام میں بھی لڑائی بند کرنے کا اعلان کردیا جاتا۔

میرٹھ کی رو سے عارضی طور پر جنگ بند ہوگئی۔ بھگوان داس درکھان کی فوری طور پر مرہم پٹی کی گئی اور اسے کوٹلا شیخ پہنچادیا گیا۔ رستمانی اور مصدانی نبردآزما بھی اپنے اپنے زخمیوں کو اٹھا کر چلے گئے۔ مگر ان کے چہروں پر ابھی تک غیظ وغضب چھایا تھا۔ آنکھیں شکار پر جھپٹنے والے عقاب کی مانند چمک رہی تھیں۔ خون کھول رہا تھا۔ نبردآزمائی کا جوش سوا نیزے پر تھا۔ دونوں طرف کشیدگی اور غم و غصے کی فضا تھی لیکن اس وقت صورت حال نہایت سنگین ہوگئی۔ جب تیسرے روز غروب آفتاب سے کچھ دیر قبل مصدانی قبیلے کا ایک زخمی چل بسا۔ مقتول کے گھر میں کہرام برپا ہوگیا۔ اس کے بھائیوں اور قبیلے کے دوسرے افراد کے سینوں میں انتقام کی آگ شدت سے بھڑک اٹھی۔ اور مسٹ کرنے یعنی خون کے بدلے خون کی تیاریاں زوروشور سے ہونے لگیں۔

ایسی انتقامی کارروائی کو لسٹ دبیر کہا جاتا ہے۔

رستمانیوں کو جب اس لسٹ دبیر کا علم ہوا تو ادھر بھی لوہا گرم ہوا۔ مرنے مارنے کی تیاریاں شروع کردی گئیں۔ فوراً اڈاہ کا بندوبست کیا گیا۔ اس کے لیے یہ طریقہ کار استعمال کیا گیا کہ ایک ایسے شخص کو ڈاہ ڈوک مقرر کیا گیا جس کا تعلق غیر جانبدار قبیلے سے تھا۔ ڈاہ ڈوک قدرآور جوان تھا اور منجھا ہوا ڈھولکیا تھا۔ دن چڑھے وہ گلے میں ڈھول ڈال کر نکلا۔ اور ڈھول بجا کر منادی کرنے لگا۔ وہ

پہلے تڑاتڑ کئی کئی بار ڈھول پر تیلی سے چوٹ لگاتا اور پھر بایاں ہاتھ جھٹک کر مخصوص انداز میں اس طرح تھاپ دیتا جس کا واضح مفہوم یہ تھا کہ نبرد آزمائی کا خطرہ سروں پر منڈلا رہا ہے۔ طبل جنگ بجا چاہتا ہے۔ وہ دن ڈھلے تک اس طور فریقین کو خبردار کرتا رہا۔

ڈاہ کا اعلان ہوتے ہی ایک بار پھر دونوں طرف جنگ کی تیاریاں ہونے لگیں۔ مگر کچھ ایسے قبائل بھی تھے جو اس لڑائی جھگڑے میں ہنوز غیر جانبدار تھے۔ ان کا تعلق بلیجانی اور سرگانی قبائل سے تھا۔ وہ خون خرابے کے بجائے فریقین میں صلح صفائی کرانے کے خواہاں تھے۔ انہوں نے باہمی صلاح مشورے سے میرٹھ مرکہ یعنی معرکہ آرائی ختم کرانے کا منصوبہ بنایا۔ مقتول کے قبیلے کو اپنی آمد سے مطلع کیا اور صلح کرانے کی غرض سے پہنچ گئے۔ ان کے ہمراہ قبائل کے بزرگ اور معتبرین بھی تھے۔ علاقے کا ایک سیدزادہ تھا اور جس قبیلے کے ہاتھوں قتل ہوا تھا' اس کے معتبرین بھی تھے۔

بات چیت کا آغاز ہوا تو فضا نہایت کشیدہ تھی۔ فریقین ایک دوسرے کے خلاف سنگین الزامات عائد کر رہے تھے۔ خصوصیت کے ساتھ مقتول کے بھائیوں کا رویہ نہایت جارحانہ تھا۔ ایسا محسوس ہوتا تھا کہ میرٹھ مرکہ کا منصوبہ ناکام ہو جائے گا۔ صلح صفائی کی کوشش رائیگاں جائے گی۔ صورت حال سنبھلنے کے بجائے بگڑنے لگی۔ مگر معتبروں اور بزرگوں نے بروقت مداخلت کی۔ میانہ روی سے کام لیا۔ دونوں طرف کے مشتعل اور بپھرے ہوئے نوجوانوں کا غصہ ٹھنڈا کیا۔ مقتول کے لواحقین کو مست کرنے سے روکا۔ انتقامی کارروائی کے خطرناک اور دوررس نتائج سے خبردار کیا۔

رفتہ رفتہ کشیدگی کم ہونے لگی۔ چہروں پر چھائی ہوئی کدورت اور جھنجلاہٹ کا غبار چھٹنے لگا۔ آنکھوں سے نکلتی ہوئی چنگاریاں بجھنے لگیں۔ معتبروں کی خواہش تھی کہ قصاص کے بجائے مقتول کا خون بہا اور زخمیوں کے تاوان کا باہمی رضامندی سے تعین کر دیا جائے۔ لیکن مقتول کی ماں زرینہ بی بی خون بہا اور تاوان لینے پر آمادہ نہ ہوئی۔ وہ بیوہ تھی۔ اس کے پانچ بیٹے تھے۔ ایک کے ہلاک ہونے کے بعد چار رہ گئے تھے۔ چاروں کڑیل جوان تھے۔ ان کے قد اونچے اور جسم مضبوط تھے۔ وہ بھی اپنی ماں کے ہمنوا تھے۔ وہ بار بار مطالبہ کر رہے تھے کہ ان کے جذبہ انتقام کی آگ صرف اسی صورت میں ٹھنڈی پڑ سکتی ہے کہ سروں کی پگڑیاں گردنوں میں ڈال کر اور ملزموں کی طرح نظریں جھکا کر باقاعدہ سب کے روبرو معافی مانگی جائے۔ ان کے قبیلے کے معتبر بھی یہی چاہتے تھے مگر فریق مخالف کو یہ مطالبہ کسی طور منظور نہ تھا۔ یہ ان کی قبائلی آن کی کھلی تحقیر تھی۔

دیر تک بحث مباحثہ ہوتی رہی۔ کوئی نتیجہ نہ نکلا۔ دونوں فریق اپنے اپنے موقف پر اڑے ہوئے تھے۔ آخر کار یہ طے ہوا کہ چند روز بعد پھر سر جوڑ کر بیٹھا جائے اور مصالحت کی ازسرنو کوشش کی جائے۔ اس وقت تک لڑائی جھگڑا نہ ہوگا۔ میرٹھ یعنی جنگ بندی کا پوری

طرح احترام کیا جائے گا۔ کسی طور پر اشتعال انگیزی کا مظاہرہ نہیں کیا جائے گا۔

غیر جانبدار قبیلوں' معتبروں اور بزرگوں نے جو کشت و خون کی بجائے صلح اور آشتی کے خواہش مند تھے' اپنی کوششیں برابر جاری رکھیں۔ فریقین سے مسلسل رابطہ قائم رکھا اور ایسا طریقہ کار وضع کرنا چاہا جو دونوں کے قابل قبول ہو۔ آخر وہ اس میں کامیاب بھی ہو گئے۔ بلوچوں کے قبائلی قوانین کے مطابق یہ ہنج کا طریقہ کار تھا۔ اس کی نوعیت یہ تھی کہ سزا کے طور پر مقتول کے ایک بھائی سے مخالف قبیلے کی کسی لڑکی کا رشتہ طے کر دیا جائے جو میر ٹھ مرکہ کی رو سے ہنج کہلاتی۔

ہنج کا دستور صرف بلوچوں ہی میں نہیں ملک کے بعض دوسرے علاقوں کے قبائل اور برادریوں میں بھی رائج ہے اور اسے سوارہ کہا جاتا ہے۔

ہنج ہونے والی لڑکی گل زریں کے باپ کا نام نور بخش رستمانی تھا۔ وہ کھیتی باڑی کے علاوہ کھجور کی فصل کا ٹھیکہ لینے والا زمان دار بھی تھا۔ نور بخش رستمانی اپنے قبیلے کا خوشحال اور ممتاز فرد سمجھا جاتا تھا۔ پانی کی تقسیم کے تنازعے کا وہ اس حیثیت سے نمایاں اور اہم کردار تھا کہ اس کے کھیتوں کا رقبہ زیادہ بڑا تھا اور اس کے کھیت متنازعہ رود کوہی سے متصل بھی تھے۔ مسلح تصادم میں بھی وہ پیش پیش تھا اور بڑھ چڑھ کر حملے کر رہا تھا۔ مقتول کے سر پر جو مہلک زخم تھا' عینی گواہوں کے مطابق وہ بھی نور بخش رستمانی کی کلہاڑی کے وار سے آیا تھا۔

نور بخش رستمانی کی معتبرین اور بزرگوں کے دباؤ کے سامنے کھل کر انکار کرنے کی جرات نہ ہوئی۔ مگر وہ اپنی بیٹی کو ہنج بنانے کے لیے کسی طور پر آمادہ نہ تھا۔ وہ شدید پریشانی میں مبتلا تھا۔ اس کی بڑی بہن شیریں کی الم انگیز زندگی اس کے سامنے تھی۔ قتل کی ایک واردات کے بعد قبائلی جرگے کے فیصلے کے مطابق شیریں کو بھی ہنج بننے پر مجبور کر دیا گیا تھا۔

ہنج قرار پانے کے بعد شیریں کا مقتول کے بڑے بھائی کے ساتھ نکاح پڑھایا گیا۔ وہ بوڑھا تھا اور دمے کا پرانا مریض تھا۔ سر اور داڑھی مونچھوں کے بال سفید ہو چکے تھے۔ وہ نہ صرف شادی شدہ تھا بلکہ اس کی دو بیویاں بھی موجود تھیں۔ شیریں رخصت ہو کر شوہر کے گھر پہنچی تو اس نے صرف شب عروسی اس کے ساتھ بسر کی اور وہ بھی اس طرح کہ اپنے جذبہ انتقام کی تسکین کے لیے۔ وہ اسے مادر زاد برہنہ کر کے رات بھر طرح طرح سے اذیت پہنچاتا رہا' ذلیل و خوار کرتا رہا۔ صبح ہوتے ہی اسے میکے بھیج دیا گیا۔ دوبارہ نہ کبھی بلایا نہ اس سے ملا اور نہ ہی طلاق دی۔ شادی سے پہلے وہ جوانی کی امنگوں سے سرشار ایک خوبرو اور طرح دار دوشیزہ تھی۔ ایک ہی رات میں وہ جل کر راکھ ہو گئی تھی۔ اس کا رنگ روپ دھندلا گیا تھا۔ آنکھوں کے کنول بجھ گئے۔ چہرے پر ویرانی چھا گئی۔

اس صدمے کو وہ کچھ عرصے تو برداشت کرتی رہی پھر اس کا دماغی توازن بگڑ گیا۔ وہ ہر وقت خاموش بیٹھی خلاؤں میں گھورتی رہتی۔

نہ کسی سے بولتی نہ بات کرتی۔ پوچھنے پر بھی کچھ نہ کہتی۔ ماں کو گمان گزرا کہ خوف اور دہشت سے اس کا دل کمزور پڑ گیا ہے۔ لہٰذا تیر ریچ کرایا گیا۔ اس طریق علاج کے مطابق شیریں کو بستر پر چت لٹا کر پیتل کا کٹورا پانی بھر کر سینے پر رکھ دیا جاتا۔ اس میں سیسہ پگھلا کر ڈال دیا جاتا۔ یہ عمل کئی بار کیا گیا لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔

شیریں کا علاج معالجہ برابر ہوتا رہا۔ دوا کے ساتھ ساتھ ٹونے اور ٹوٹکے بھی آزمائے جاتے چنانچہ شامرز منگوایا گیا۔ یہ سبز رنگ کا گول پتھر تھا جس پر مختلف رنگوں کے ننھے ننھے نقش ونگار تھے۔ اس میں سوراخ کیا گیا اور ایک ڈوری میں پرو کر شیریں کے گلے میں ڈال دیا گیا تا کہ کوئی آسیب اور جھپٹ ہو تو اس کا اثر زائل ہو جائے۔ اس مقصد کے لیے شیریں کے سرہانے آسان پری رکھا گیا۔ یہ بھی ہلکا کوئلہ نما بدبودار پتھر تھا۔ خاتون بی بی کی منت بھی مانی گئی۔ پاک صاف ہو کر طرح طرح کے کھانے پکائے گئے اور ایسی محفوظ جگہ پر پکائے گئے جہاں کسی مرد کا گزر نہ ہو۔ کھانا بھی غریب غرباء اور محتاجوں کو اس طور خیرات میں دیا گیا کہ سامنے بٹھلا کر کھلایا گیا۔ اس میں کسی بچے، مرد یا حاملہ عورت کو مطلق شریک نہ کیا گیا۔ ایسی منت کو بی بی دتی کہا جاتا ہے۔

مگر نہ کوئی منت کارگر ثابت ہوئی نہ کوئی دوا دارو کام آئی نہ ٹونا ٹوٹکا۔ شیریں کی دیوانگی بڑھتی گئی نہ کھانے کا ہوش رہا نہ پہننے کا۔ کبھی ہنستی کبھی پھوٹ پھوٹ کر روتی۔ کبھی جھنجھلا کر جسم کے تمام کپڑے جھر جھر پھاڑ دیتی اور بالکل برہنہ ہو جاتی۔ دیوانگی کا شدید دورہ پڑتا تو آنکھیں سرخ ہو جاتیں۔ چہرے پر وحشت طاری ہو جاتی۔ اسی وحشت کے عالم میں گھر سے باہر نکل جاتی۔ جدھر منہ اٹھتا ادھر چلی جاتی۔ باپ اس وقت زندہ تھا۔ وہ بار بار اسے پکڑ کر گھر واپس لاتا۔ جب وہ اس کی دیوانگی سے بہت عاجز آ گیا تو گھر میں قید کر دیا۔ پیر میں لوہے کی زنجیر ڈال دی۔ ہر وقت کڑی نگرانی بھی کی جاتی تا کہ وہ گھر سے باہر نہ جا سکے۔

ایک روز وہ کسی طرح گھر سے نکل گئی۔ باپ کو اطلاع ملی۔ وہ گھوڑے پر سوار ہو کر اس کی تلاش میں نکلا۔ آخر وہ اس بستی سے دور ایک ویران راہگذر پر مل گئی۔ عالم یہ تھا کہ لباس تار تار تھا اور ایک طرف بکھرا ہوا پڑا تھا۔ وہ مادرزاد برہنہ تھی اور راستے سے ہٹ کر جنگلی جھاڑیوں کی اوٹ میں پڑی تھی۔ اس کی زبوں حالت دیکھ کر صاف پتہ چلتا تھا کہ کسی نے اسے اپنی جنسی ہوس کا نشانہ بنایا ہے۔ یہ اس کی بیٹی شیریں نہ تھی اس کی عزت وناموس کا جنازہ تھا۔ غم وغصے سے اس کا خون کھولنے لگا۔ وہ گھوڑے سے نیچے اترا۔ شرم سے نظریں جھکائے اس کے قریب پہنچا اور اپنی پگڑی سر سے اتار کر اسکے جوان اور برہنہ بدن پر ڈال دی۔

کچھ دیر وہ اس کے پہلو میں نڈھال اور دل گرفتہ کھڑا رہا، پھر اس کے سرہانے بیٹھ گیا۔ محبت نے جوش مارا تو دل بھر آیا۔ آنکھوں سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔ وہ ہولے ہولے بیٹی کا سر تھپکنے لگا۔ بیٹی نے آنکھیں کھول کر باپ کو دیکھا اور کراہتی ہوئی اٹھ کر بیٹھ

گئی۔اس نے باپ سے کوئی بات نہ کی۔اس کی ویران آنکھوں میں نہ شرم تھی نہ ندامت۔چہرہ بالکل سپاٹ تھا۔یکا یک اس نے باپ کو قہر آلود نظروں سے دیکھا اور جسم کے گرد لپٹی ہوئی پگڑی کھینچ کر پھینک دی۔باپ نے فوراً پگڑی اٹھائی اور اس کا بدن ڈھانپ دیا۔لیکن وہ باز نہ آئی۔پگڑی ہٹا کر پھر علیحدہ کر دی۔باپ نے دوبارہ اس کا بدن ڈھانپ' کئی بار ایسا ہوا۔

باپ کے لیے اس کی دیوانگی نا قابل برداشت ہوگئی۔چہرے پر جھنجلاہٹ کے سائے پھیل گئے' وہ بھی غصے سے دیوانہ ہو گیا۔اس نے شیریں کے چہرے پر تڑاک سے تھپڑ مارا۔دوسرا مارا' تیسرا مارا۔اس کا غصہ کم ہونے کے بجائے سوا ہوتا گیا۔غیظ وغضب کے عالم میں وہ اسے مسلسل زدوکوب کرتا رہا۔یہاں تک کہ وہ ہانپنے لگا۔

شیریں نے مطلق مزاحمت نہ کی۔نہ روئی نہ چلائی۔نہ فریاد کی نہ دہائی دی۔چپ چاپ مار کھاتی رہی۔اس کی ایک آنکھ سوجھ گئی تھی۔زخمی ہونٹ سے خون رس رہا تھا۔وہ زمین پر خاموش اور بے حال پڑی تھی۔اس کے سر کے بال خاک سے اٹے ہوئے تھے۔چہرہ بھی گرد آلود ہو کر مٹیالا پڑ گیا تھا۔مگر وہ زیادہ دیر تک اس عالم میں نہ رہ سکی۔اس نے کروٹ بدلی اور اٹھ کر بیٹھ گئی۔ایک بار پھر اس پر پاگل پن کا دورہ پڑا۔اس نے جسم سے لپٹی ہوئی پگڑی کا ایک کونا پکڑ کر کھینچا اور اسے تار تار کر کے ایک طرف حقارت سے پھینک دیا۔

باپ نے غضب ناک نظروں سے اسے دیکھا۔پگڑی اٹھائی اور اسی سے شیریں کا جسم لپٹ کر پشتارہ بنایا۔اٹھا کر گھوڑے پر ڈالا۔خود بھی سوار ہوا اور گھوڑا سرپٹ دوڑانے لگا۔مگر وہ اپنے گھر نہ گیا۔سنسان اور پر پیچ راستوں سے گزرتا ہوا ایک ویران لوپ میں پہنچا۔یہ ایسا مقام تھا جس کے تین طرف کالے کالے پتھروں کی بنجر پہاڑیاں تھیں۔ان میں بسیرا کرنے والی چڑیاں بھی کالی کالی تھیں۔گھوڑا لوپ میں داخل ہوا اور اس کی ٹاپیں ابھریں تو چڑیوں کا ایک غول بھرا تا مار کر اڑا اور سیاہ بادل کی طرح فضا میں بکھر گیا۔باپ نے ان کی جانب کوئی توجہ نہ دی۔گھوڑا ایک پہاڑی کے دامن میں روکا۔نیچے اترا بیٹی کو گھوڑے سے اتار کر پتھریلی زمین پر ایک طرف ڈالا۔وہ بالکل گم صم تھی۔خالی خالی نظروں سے باپ کا چہرہ تک رہی تھی۔مگر اس نے مڑ کر بیٹی کی جانب نہ دیکھا۔کمر سے بندھا ہوا خنجر نکالا۔بیٹی کی جانب بڑھا۔اس کے گرد آلو بالوں کو ایک ہاتھ سے پکڑ کر سر جھکایا۔گھٹنوں کے بل فرش پر بیٹھا اور خنجر سے بیٹی کا گلا کاٹ ڈالا۔خون کا فوارہ ابلا جس کے چھینٹوں سے باپ کا چہرہ بھی خون سے تر ہو گیا۔

خنجر سے ذبح کرنے کے بعد وہ چند لمحے تک بیٹی کے تڑپتے ہوئے جسم کو دیکھتا رہا۔اس کی گھنی داڑھی اور مونچھوں کے سخت بالوں پر خون کے لال لال قطرے بکھرے ہوئے تھے۔آنکھوں کے چراغ جل رہے تھے' بجھ رہے تھے۔وہ رک رک کر گہری

سانس بھرتا رہا۔ پھر اس نے خون آلود خنجر مضبوطی سے پکڑا اور ایک چٹان سے اڑا کر پوری قوت سے اپنے سینے میں اتار دیا۔ وہ نڈھال ہو کر گرا اور خاک میں لتھڑا ہوا پتھریلی زمین پر پھڑ کنے لگا۔

نور بخش رستمانی کو اس ہولناک سانحے کی اطلاع ایک چرواہے سے ملی۔ وہ بدحواسی کے عالم میں گھوڑا دوڑاتا ہوا لوپ میں پہنچا۔ سورج لوپ کی پہاڑیوں کی چوٹیوں پر جگمگا رہا تھا۔ اس کی رنگت سرخ پڑتی جا رہی تھی جس سے سیاہ پہاڑیاں بھی سرخی مائل ہو گئی تھیں۔ اوپر آسمان میں چیلوں اور گدھوں کا غول منڈلا رہا تھا۔ ایک پہاڑی کے نشیب میں اس کے باپ اور بڑی بہن شیریں کے جسم قریب قریب پڑے تھے۔ لال لال خون جم کر سیاہ پڑ گیا تھا۔ دونوں مر چکے تھے۔

باپ کا ہاتھ ابھی تک خنجر کے دستے پر جما ہوا تھا۔ گردن ایک طرف ڈھلک گئی تھی۔ بہن کی بے نور آنکھیں کھلی تھیں۔ وہ دم بدم سرخ ہوتے ہوئے آسمان کو تک رہی تھی۔ نور بخش رستمانی کی عمر اس وقت سولہ برس کے لگ بھگ تھی۔ ہر چند کے اس کے سر اور داڑھی کے بالوں میں اب کہیں کہیں سفیدی جھلکنے لگی تھی مگر یہ دل خراش منظر وہ ابھی تک فراموش نہیں کر سکا تھا۔

نور بخش رستمانی اپنی لاڈلی بیٹی گل زریں کو ہنج بنا کر بڑی بہن شیریں کے اس روح فرسا روپ میں کسی طور دیکھنا نہ چاہتا تھا جسے یاد کر کے وہ ہمیشہ تڑپ اٹھتا تھا۔ وہ دل گرفتہ اور سخت پریشان تھا۔ اس کی پریشانی کی ایک بنیادی وجہ یہ بھی تھی کہ کچھ ہی عرصہ قبل وہ گل زریں کا رشتہ اپنے ہم مرتبہ ایک خوشحال گھرانے کے ایک نوجوان سے طے کر چکا تھا جو لاہور کے ایک کالج میں اپنی تعلیم مکمل کر رہا تھا۔ رشتہ طے کرنے کے بعد وہ ۲۵ ہزار روپے بطور ولور بھی لے چکا تھا۔ یہ وہ رقم تھی جو بلوچوں کے سماجی دستور کے مطابق لڑکی کے والدین اس کے ہونے والے شوہر سے وصول کرتے ہیں۔ بہاولپور اور اس کے گردونواح کے علاقوں میں بھی یہ رسم عام ہے۔ البتہ ولور کی رقم کو سمھا وا کہا جاتا ہے۔

گل زریں اگر میرتھ مرکہ کی رو سے ہنج بن جاتی تو نور بخش کو دوہرا نقصان ہوتا۔ اس طرح اس کی بیٹی نہ صرف مقتول کے وارثوں کے جذبہ انتقام کی بھینٹ چڑھ جاتی بلکہ اسے ولور کے پچیس ہزار روپے بھی واپس کرنا پڑتے۔ چنانچہ اس کی یہ خواہش تھی کہ گل زریں بیاہ کر اپنے ہونے والے شوہر کے پاس چلی جائے اور اس کے ساتھ ہنسی خوشی زندگی بسر کرے اور ولور کے پچیس ہزار کی رقم خون بہا کے طور پر مقتول کے وارثوں کو دی جائے۔ لیکن جرگے میں میرتھ مرکہ کا فیصلہ اس کی خواہش کے برعکس ہونے والا تھا۔

جرگہ بیٹھنے میں ابھی دو روز رہتے تھے۔ نور بخش نے ایک آخری کوشش کی۔ وہ راتوں رات چھپتا چھپاتا شاہ میر پہنچا۔ چاکر خان سرگانی سے خفیہ طور پر ملا۔ اسے صورت حال سے آگاہ کیا' اپنا دکھ درد بتایا۔ گڑگڑایا' پانچ سو روپے نکال کر سردار کے لیے نذرانہ پیش

کیا اور اس خواہش کا اظہار کیا کہ جرگے کے بجائے سردار اپنی کچہری میں مقدمے کا فیصلہ کرا اور اس کی بیٹی گل زریں کو ونج ہونے سے بچالے۔

چاکر خان سرگانی سے ملنے کے بعد نور بخش فوراً واپس چلا گیا۔

سرگانی تخلیہ میں سردار شہ زور خان مزاری سے ملا۔ نور بخش رستمانی نے جو پانچ سو روپے نذرانے کے دیئے تھے پیش کئے۔ نور بخش کی پریشانی بیان کی اور دبی زبان میں یہ بھی بتایا کہ وہ کیا چاہتا ہے۔ چاکر خان سرگانی جاں نثار اور وفادار ہونے کے ساتھ ساتھ سردار مزاری کا محرم راز اور مشیر بھی تھا۔ چنانچہ سردار مزاری نے تمام تفصیلات سننے کے بعد صورت حال کا جائزہ لیا۔

سرگانی سے صلاح مشورہ کیا اور جرگے میں میر تھ مرک کا فیصلہ ہونے سے پہلے ہی مقدمہ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔

مقدمہ کی سماعت شروع ہوئے کئی گھنٹے گزر چکے تھے۔ کنوار کے مہینے کا تپتا ہوا سورج چڑھ کے آسمان کے بیچوں بیچ پہنچ گیا تھا۔ کچہری میں مصدانیوں کے دو معتبروں کے علاوہ مقتول کی بیوہ ماں زرینہ بی بی اور اس کے بیٹے بھی موجود تھے۔ رستمانیوں کے معتبروں کے ساتھ ساتھ نور بخش بھی عدالت میں حاضر تھا۔

کچہری پر سناٹا چھایا تھا۔ سب خاموش تھے۔ سردار شہ زور خان مزاری بھی چپ تھا۔ وہ نظریں جھکائے سوچ رہا تھا کہ مقدمے کو اب مزید طول نہیں دیا جاسکتا۔ پچھلی پیشیوں میں فریقین بیانات دے چکے تھے اور اپنے موقف کی تائید میں طرح طرح کے دلائل بھی پیش کر چکے تھے۔

شہادتیں بھی ہو چکی تھیں۔ ثبوت بھی مہیا کئے جا چکے تھے۔ فریقین اور ان کے گواہوں پر جرح بھی کی جا چکی تھی۔ اب وہ مرحلہ آگیا تھا کہ سردار مزاری کو مقدمے کا فیصلہ سنانا تھا۔ مگر وہ فیصلہ سناتے ہوئے ہچکچا رہا تھا۔ مقدمے کی کارروائی کے آغاز ہی سے اندازہ ہو گیا تھا کہ اسے سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنا ہوگا۔ مقدمہ بہت پیچیدہ اور سنگین تھا۔ فیصلے کی تین ہی واضح صورتیں تھیں اور وہ یہ تھیں کہ مقتول کے وارثوں کو آمادہ کیا جائے کہ خون بہا کے طور پر نقد رقم وصول کر لیں اور اگر وہ اس پر رضامند نہ ہوں تو رستمانیوں پر دباؤ ڈالا جائے کہ وہ مصدانیوں کے مطالبے کے مطابق معافی مانگ لیں۔ اس کے علاوہ نور بخش رستمانی کی بیٹی گل زریں کو ونج قرار دینے کا طریقہ کار تھا جو غیر جانبدار قبائل کے معتبروں اور بزرگوں نے قبول کیا تھا۔ لیکن نور بخش سے نذرانے کی صورت میں پانچ سو روپے لینے کے بعد وہ ایسا کرنا نہ چاہتا تھا۔

مگر وہ جو بھی فیصلہ کرتا کسی فریق میں اتنی جرات نہ تھی کہ اسے قبول کرنے سے انکار کرتا۔ وہ سردار تھا اور اس کا فیصلہ آخری فیصلہ

تھا۔ لیکن زبردستی مسلط کرنے کی صورت میں خدشہ لاحق کہ میرٹھ مرکہ پر پوری طرح عمل درآمد نہ ہوتا اور فریقین کے درمیان معرکہ آرائی اور دشمنی ختم ہونے کی بجائے اور بڑھ جاتی۔ کسی نہ کسی بہانے چھیڑ چھاڑ ہوتی اور ایک بار پھر مسلح تصادم ہوتا۔ خون خرابہ ہوتا۔ کچھ جاں بحق ہوتے کچھ زخمی۔ یہ صورت حال مزاری کے لیے خفت اور بدنامی کا باعث ہوتی۔ اس کے عدل وانصاف پر حرف آتا۔ لہٰذا اس کی کوشش یہ تھی کہ ایسا فیصلہ کرے جسے دونوں فریق بہ رضا و رغبت تسلیم کرلیں۔

سردار مزاری اسی ادھیڑ عمر میں مبتلا تھا اور حقے کی نے ہونٹوں میں دبائے آہستہ آہستہ کش لگا رہا تھا۔ اسی اثناء میں بھگوان داس درکھان کچہری میں داخل ہوا۔ مگر دروازے ہی پر ٹھٹک کر رہ گیا۔ سردار نے اسے دیکھا تو پہلی ہی نظر میں پہچان لیا۔

پچھلے جاڑوں کا ذکر ہے۔ سردار مزاری نے بڑی بیٹی کی شادی سے قبل اپنی حویلی کے صدر دروازے کی ازسرنو تعمیر کرائی تو پھاٹک کے بدرنگ اور بوسیدہ کواڑ بدل کر نئے بنوائے تھے۔ اس کام کے لیے چاکر خان سرگانی نے بھگوان داس درکھان کو لگایا تھا۔ وہ ماہر کاریگر تھا اور اپنی ہنرمندی اور مہارت کے لیے مشہور تھا۔ اس کی رہائش کا بندوبست بھی حویلی کے وساخ یعنی مہمان خانے کے اس گوشے میں کر دیا گیا جہاں نوکر اور دوسرے شاگرد پیشہ کوٹھریوں میں رہتے تھے۔

بھگوان داس' سخت محنتی اور جفاکش تھا۔ ہمیشہ اپنے کام سے کام رکھتا۔ سورج نکلتے ہی اوزار سنبھال کر اپنی کوٹھری سے نکلتا اور غروب آفتاب تک کام میں جتا رہتا۔ البتہ منگل کو وہ چھٹی کرتا اور پیر کی شام کو کوٹلا چلا جاتا اور بدھ کی صبح واپس کام پر آجاتا۔ اس کے ان معمولات میں کبھی فرق نہ آیا۔ سردار مزاری چاہتا تھا کہ حویلی کے صدر دروازے کی تعمیر کا کام جلد سے جلد ختم ہوجائے۔ چنانچہ ایک بار اس نے بھگوان داس درکھان کو روکنا چاہا تو وہ ہاتھ جوڑ کر کھڑا ہوگیا۔ عاجزی سے گویا ہوا "سائیں تو سردار ہے' تو جم شیر ہے۔ تیرا حکم سرآنکھوں تے پر میں منگل کو ادھر نہیں رہ سکتا۔ منگل وار کو میں وتی میں صرف اپنا مندر بنانے کا کام کرتا ہوں' کوئی دوسرا کام نہیں کرتا۔"

بھگوان داس درکھان نے ٹھیک ہی کہا تھا۔ ان دنوں اس پر ایک ہی دھن سوار تھی اور وہ تھی کوٹلا شیخ میں مندر کی تعمیر اور یہ کام بھی وہ تن تنہا کر رہا تھا۔ کوئی بال بچہ بھی نہ تھا' بیوی تھی وہ گزشتہ سال ہیضہ میں مبتلا ہوکر داغ مفارقت دے گئی تھی۔ وہ اس کی مونس وغمخوار تھی۔ اسی کے روکنے پر بھگوان داس درکھان نے شرنارتھی بن کر بمبئی جانے کا ارادہ ترک کر دیا تھا جہاں اس کا چھوٹا بھائی اور کئی رشتے دار پہلے ہی پہنچ چکے تھے۔

بیوی کے مرنے کے بعد زندگی میں جو خلا پیدا ہوگیا تھا اسے پر کرنے کے لیے بھگوان داس درکھان نے مندر بنانے کی ٹھانی اور

اس کام کے لیے منگل کا دن مختص کر دیا۔ اس کی بیوی کا انتقال منگل ہی کو ہوا تھا۔ وہ ہفتے میں چھ روز محنت مزدوری کرتا اور جو کچھ بچتا اسے مندر کی تعمیر پر لگا دیتا۔

غرض کہ سردار شہ زور خان مزاری نے اسے دوبارہ روکنے کی کوشش نہیں کی۔ بھگوان داس پوری لگن اور انہماک سے سردار مزاری کی حویلی میں کام کرتا رہا۔ پھاٹک کے اونچے اونچے کواڑوں کی جوڑی تیار کرنے کے ساتھ ساتھ حویلی کی روکار کی تعمیر کا کام بھی اسی نے انجام دیا۔ کواڑوں کی جوڑی پر اس نے نہایت نفاست اور دیدہ ریزی سے پھول بوٹے اور نقش ونگار کندہ کئے اور پھاٹک کی بلندی پر ایسی سجل محرابیں بنائیں کہ حویلی کی شان دوبالا ہوگئی۔ جو دیکھتا عش عش کرتا۔ سردار مزاری اس کے کام سے اس قدر خوش ہوا کہ رخصت کرتے وقت پچاس روپے بطور انعام دیئے۔

بھگوان داس درکھان پہلی بار سردار مزاری کی کچہری میں حاضر ہوا تھا حالانکہ وہ مقدمے کا ایک اہم گواہ تھا۔ فریقین نے اپنے بیانات میں اس کا ذکر بھی کیا تھا۔ مگر کسی نے اسے بطور گواہ پیش نہیں کیا تھا۔

سردار مزاری ٹکٹکی باندھے اسے چند لمحے تک تکتا رہا پھر ہاتھ کے اشارے سے قریب بلایا۔ وہ آگے بڑھا اور سنبھل سنبھل کر قدم اٹھاتا ہوا سردار کے روبرو پہنچ گیا۔ حسب دستور دعائیہ جملوں سے اظہار نیاز مندی کیا۔ "سائیں سردار سدا جیوں' بال بچے سب کی خیر ہو۔"

وہ سردار کے قدموں کی جانب جھکا مگر پیرن پون کے لیے پیروں کو ہاتھ نہ لگایا۔ جھکا ہوا سر اٹھایا اور سیدھا کھڑا ہوگیا۔ سردار شہ زور خان مزاری کو اس کا رویہ شاک گزرا۔ مگر درگزر سے کام لیا۔ اس نے غور کیا' بھگوان داس درکھان کی داڑھی اور مونچھوں کے بال کچھ اور سفید ہو گئے تھے۔ وہ اب لاغر اور نڈھال نظر آ رہا تھا۔ سر پر ڈھیلی ڈھالی پگڑی تھی اور گرمی کے باوجود بدن کے گرد ملگجی چادر لپٹی ہوئی تھی۔ اس کے ماتھے پر پسینے کے قطرے تھے اور آنکھیں بجھی بجھی تھیں۔

سردار مزاری کو معاً یاد آیا کہ وہ منگل کا دن تھا اور اس روز بھگوان داس صرف اپنا مندر تعمیر کرنے کا کام کرتا تھا۔ اس نے حیرت سے دریافت کیا۔ "درکھان! آج تو کیسے آ گیا؟ تو نے آج مندر بنانے کا کام نہیں کرنا؟"

"نا سائیں! میں اب مندر نہیں بناتا۔"

"کیوں؟" سردار اور زیادہ حیرت زدہ ہوگیا۔

بھگوان داس درکھان نے کوئی جواب نہ دیا۔ خاموشی سے بائیں جانب سر جھکا دیا۔ گردن کے پاس اڑسا ہوا چادر کا کونا دانتوں

سے پکڑ کر ایک جھٹکے سے علیحدہ کر دیا۔ چادر ڈھلک کر نیچے گر گئی۔ بھگوان داس نے اپنے دونوں ہاتھ پھیلا کر سامنے کر دیا جو کہنیوں تک کٹے ہوئے تھے۔

''سائیں! جو درکھان مندر بناتا تھا اس کا مرن ہو گیا۔ جب درکھان ہی نہ رہا تو مندر کیسے بن سکتا ہے؟'' اس نے آہ سرد کھینچی۔ ''میرا مندر بنانے کا سفنا' سفنا ہی رہ گیا۔ وہ اب کبھی پورا نہ ہوگا۔''

کچہری پر سکتہ طاری ہو گیا۔ ہر شخص دم بخود تھا اور حیران و پریشان نظروں سے بھگوان داس کے بریدہ بازوؤں کو دیکھ رہا تھا جنہیں وہ پر کٹے کبوتروں کی طرح ہولے ہولے جنبش دے رہا تھا۔ چند لمحے گہری خاموشی چھائی رہی۔ پھر سردار مزاری کی آواز ابھری۔

''بھگوان داس' تیرے یہ ہاتھ مصدانیوں اور رستمانیوں کی لڑائی میں میرٹھ کراتے ہوئے کٹ گئے تھے؟''

''نا سائیں' کٹے نہیں زخمی ہوئے تھے۔'' بھگوان داس نے وضاحت کی۔ ''جب وقت میں زخم ٹھیک نہیں ہوئے' پکنے اور سڑنے لگے تو میں شہر جا کر سرکاری ہسپتال میں داخل ہو گیا۔ وہاں ڈاکٹروں نے دونوں ہاتھ کاٹ دیئے۔ میں اب تک ہسپتال ہی میں تھا۔ پچھلے اتوار کو ٹلا شیخ واپس پہنچا تھا۔''

''یہ تو بہت برا ہوا۔ ایسا نہیں ہونا چاہیے تھا۔'' سردار نے اظہار تاسف کیا۔ ''تیرے ساتھ بہت ظلم ہوا۔''

''نا سائیں! کوئی ظلم شلم نہیں ہوا۔ جب لڑائی بھڑائی ہوتی ہے تو ایسا ہی ہوتا ہے کوئی مرتا ہے کوئی زخمی ہوتا ہے۔'' بھگوان داس نے مڑ کر مقتول کی ماں کی جانب دیکھا۔ ''مجھے تو یہ دکھ ہے میں میرٹھ کرانے کے لیے کچھ پہلے پہنچ جاتا تو شاید زرینہ بی بی کا پتر بچ جاتا۔ کئی زخمی ہونے سے بچ جاتے۔'' اس نے قدرے توقف کے بعد کہا۔ ''سائیں! میں تو یہ سوچ کر کچہری میں آیا تھا کہ میرٹھ.....''

''ٹھیک ہے ٹھیک ہے'' سردار نے اسے مزید کچھ کہنے نہ دیا۔ ''بھگوان داس تو نیک بندہ ہے' تو نے بہت چنگا کام کیا۔'' سردار مزاری کا چہرہ اچانک سرخ پڑ گیا۔ آنکھوں سے جلال ٹپکنے لگا۔ اس نے قہر آلود نظروں سے سامنے کھڑے ہوئے مصدانیوں اور رستمانیوں کو دیکھا۔ ہاتھ اٹھا کر بھگوان داس درکھان کی جانب اشارہ کیا۔ تیکھے لہجے میں مصدانیوں کو مخاطب کیا۔

''اسے دیکھ رہے ہو' یہ تمہارا میار ہے۔ اس کی جان و مال کی حفاظت کرنا تمہارا فرض ہے۔ پر تم اپنا دعویٰ لے کر آ گئے۔ تم نے یہ نہیں سوچا کہ تمہارے میار پر کیا بیتی۔ یہی تمہاری میار داری ہے؟ بولو جواب دو۔''

''سائیں سردار! توں بالکل ٹھیک کہہ رہا ہے۔'' مصدانیوں کے ایک معتبر نے اپنے قبیلے کی ترجمانی کرتے ہوئے اظہار معذرت کیا۔ ''سائیں! ہم سے بھل ہوگئی' معافی دے دے۔''

سردار نے رستمانیوں کی سمت دیکھا۔ ''تم نے اپنے میار کے لیے کیا کیا؟ تمہاری میارداری کو کیا ہوگیا؟ تم اپنے جرم کی صفائی پیش کرنے آگئے۔ اپنے گواہ بھی لائے۔ ثبوت بھی دیئے۔'' اس نے ایک بار پھر بھگوان داس درکھان کی طرف ہاتھ اٹھا کر اشارہ کیا۔ ''اس جرم کی صفائی تم کس طرح پیش کرو گے؟''

اس دفعہ رستمانیوں کے ایک معتبر نے اظہار معذرت کیا۔ ''سائیں! ہم سے بھی بھل ہوگئی' معافی دے دے۔'' اس نے اپنی گھنی داڑھی پر ہاتھ پھیرا اور گردن جھکا کر گڑگڑانے لگا۔ ''سائیں! تو سدا جیویں' رب راضی باضی ہو' ہمیں معافی دے دے۔''

''اس طرح کام نہیں چلے گا۔'' سردار مزاری نے نظریں گھما پھرا کر پھر مصدانیوں اور رستمانیوں کو دیکھا۔ ''میار پر جو ظلم ہوا ہے معافی مانگنے سے اس سنگین جرم کی تلافی نہیں ہوسکتی۔'' اس نے غصے سے گردن کو جھٹکا۔ ''ہرگز نہیں ہوسکتی۔''

کمرے میں گہرا سکوت طاری تھا۔ سب خاموش تھے۔ سہمے ہوئے تھے۔ سردار نے حقے کی نے سنبھالی۔ ہونٹوں میں دبائی اور ہولے ہولے کش لگانے لگا۔ اس کا کم دار چاکر خان سرگانی ہاتھ باندھے' نظریں جھکائے' مودب کھڑا تھا۔ مالشیا چابک دستی سے سردار کی کمر اور بازوؤں کے پٹھے دبا رہا تھا۔ اس کے ہاتھ تیزی سے چل رہے تھے۔

سردار مزاری نے حقے کی نے ایک طرف کردی۔ کھنکار کر گلہ صاف کیا اور بھاری بھرکم لہجے میں فریقین کو مخاطب کیا۔ ''بھگوان داس درکھان کے کچہری میں حاضر ہونے کے بعد کیونکہ مقدمے کے نوعیت بدل گئی ہے لہٰذا اس کے بارے میں نئے سرے سے سوچ بچار کرنا ہوگا۔ مقدمے کی کارروائی کل بھی جاری رہے گی۔ کچہری اب برخاست کی جاتی ہے۔''

سرگانی کے اشارے پر ایک ملازم فوراً آگے بڑھا۔ سردار مزاری کے قریب پہنچا اور اس کی کمر اور گھٹنوں کے گرد لپٹی ہوئی کھیری کی گرہ کھولنے لگا۔

دوسرے روز پہر دن چڑھے مقدمے کی کارروائی پھر شروع ہوئی۔ مگر زیادہ دیر جاری نہ رہی۔ نہ کسی فریق کا بیان لیا گیا نہ کوئی گواہی پیش ہوئی نہ جرح۔ سردار مزاری نے صرف مقدمے کا فیصلہ سنایا جو بہت مختصر تھا۔

''عینی گواہوں کی شہادتوں سے رستمانیوں کے خلاف جرم ثابت ہوچکا ہے۔ لہٰذا ان کو حکم دیا جاتا ہے کہ ۲۵ ہزار خون بہا مصدانیوں کو ادا کریں۔ خون بہا کی رقم نور بخش رستمانی مہیا کرے گا۔ مگر یہ ۲۵ ہزار مقتول کی ماں زرینہ بی بی کو نہیں بلکہ بطور تاوان

بھگوان داس درکھان کو دیئے جائیں۔ نور بخش رستمانی کو ایک ہفتے کی مہلت دی جاتی ہے۔ اگر اس مدت میں وہ یہ روپیہ مہیا نہ کر سکے تو اسے سکے کھوہ میں ڈال دیا جائے۔ اسے تب تک رہا نہ کیا جائے جب تک وہ بھگوان داس درکھان کو پورا تاوان ادا نہ کرے۔"

سردار شہ زور خان مزاری کے اس فیصلے کے خلاف نہ کسی فریق نہ اعتراض کیا نہ احتجاج۔ ان کے چہروں پر نہ کسی قسم کی جھنجھلاہٹ تھی نہ کدورت۔ انہوں نے خاموشی سے فیصلہ سنا اور کچہری سے باہر چلے گئے۔

